''میں نہیں سمجھا۔''

''رپورٹ اُن کے حوالے کردوں گا۔ اُن کا جو دل چاہے کریں۔ میں خود اپنے قلم سے وہ حصہ حذف نہیں کروں گا۔''

''یہ اتنا آسان نہ ہوگا۔''

''استعفٰی تو آسان ہوگا۔''

''اُوہ......تو کیا اس حد تک بھی بات بڑھ سکتی ہے۔''

''اُصولاً بڑھنی تو نہ چاہئے...... خیر دیکھا جائے گا۔ روانگی کی تیاری کرو۔''

دفعتاً پھر کسی نے دروازے پر دستک دی۔ حمید نے دروازہ کھولا اس بار سکی تھی۔

''وہ مجھے ٹالنے کی کوشش کررہا ہے۔'' اس نے شکایت آمیز لہجے میں کہا۔

''کس سلسلے میں۔''

''شادی کے سلسلے میں...... حالانکہ میں تمہارا مذہب بھی قبول کرنے پر تیار ہوں۔''

''بات دراصل یہ ہے کہ ہم میں سے بہتیرے چار شادیوں کے رواج سے متنفر ہیں۔ قاسم کا باپ بھی ایسے ہی لوگوں میں سے ہے۔''

''باپ سے کیا مطلب......؟''

''ہمارے یہاں باپ ہی سب کچھ ہوتا ہے۔ باپوں کی زندگی میں ہماری کوئی حیثیت نہیں ہوتی۔ لہٰذا تمہیں شادی کے لئے اس کے باپ کی موت کا انتظار کرنا پڑے گا۔''

''میں انتظار کرلوں گی۔''

''آخر اُس میں کون سی خوبی نظر آئی ہے کہ تم اس حد تک جانے کے لئے تیار ہو۔''

''بالکل بیوقوف ہے۔ ایسے لوگ مجھے بے حد پیارے لگتے ہیں۔ اپنے ملک میں مجھے ایک بھی ایسا نہیں ملا جو بالکل بیوقوف ہوتا۔''

فریدی اور حمید حیرت سے ایک دوسرے کو دیکھے جارہے تھے۔

# تمام شد